(ان پر تمہاری ہر تکلیف گراں ہے)۔معلوم ہوا کہ وہ امت کا رکھوالا اپنے ہر امتی کے ہر حال سے خبردار ہے۔خیال رہے کہ یہاں بلال کی نیند کا بھی سبب شیطان تھا،مگر نیند کا خالق رب اس لئے ابھی کچھ پہلے اسی حدیث میں اس نیند کو رب کی طرف منسوب فرمایا گیا اور یہاں شیطان کی طرف۔فقیر کی اس تقریر سے بہت سی آیات اوراحادیث سے شبہات اٹھ جائیں گے۔

۱۰؎ کہ میں نماز پڑھ رہا تھا شیطان نے مجھے تھپکورا میں سوگیا۔اس سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام شیطان کی حرکات محسوس کرتے تھے بلکہ کبھی شیطان کو حرکتیں کرتے دیکھتے بھی تھے اور پکڑ بھی لیتے تھے اور وہ ان کے ہاتھوں چھوٹ نہ سکتا تھا،معافی مانگ کر بھاگتا تھا جیسا کہ اسی مشکوۃ شریف میں آگے آئے گا۔

۱۱؎ یعنی آج میں نے آپ کی رسالت آنکھوں سے دیکھ لی،دیکھ کر گواہی دے رہا ہوں۔معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا علم غیب آپ کی نبوت اوررسالت کی دلیل ہے۔جو کوئی علم کا انکار کرتا ہے درپردہ نبوت کا انکاری ہے۔اس کی پوری تحقیق ہماری کتاب "جاء الحق"حصہ اول میں دیکھو۔

| | |
|---|---|
| 688 -[9] وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: " خَصْلَتَانِ مُعَلَّقَتَانِ فِي أَعْنَاقِ الْمُؤَذِّنِينَ لِلْمُسْلِمِينَ: صِيَامُهُمْ وَصَلَاتُهُمْ ". رَوَاهُ ابْنُ مَاجَه | روایت ہے حضرت ابن عمر سے فرماتے ہیں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مؤذنوں کی گردنوں میں مسلمانوں کی دو چیزیں لگی ہوئی ہیں ان کے روزے اور نمازیں۱؎(ابن ماجہ) |

۱؎ کہ مؤذن مسلمانوں کے نماز،روزے دونوں کے ذمہ دار ہیں کہ اذان سے ہی سحری اورافطار ہے اوراذان سے ہی نمازوں کی ادا۔اگر اذانیں صحیح وقت پر دیں گے لوگوں کے روزے نماز درست ہوں گے اورسب کا ثواب ان کو ملے گا۔اوراگر غلط وقت پر دیں گے تو سب کے روزے،نماز برباد ہوں گے اوروبال ان حضرات پر۔مرقاۃ نے یہاں ایک حدیث نقل فرمائی کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جنت میں پہلے انبیاء جائیں گے،پھر بیت اللہ کے مؤذن،یعنی بلال،پھر بیت المقدس کے مؤذن،پھر سارے مؤذن۔